# مضامین سرسیّد

از

عزیزالدین اختر ادیب فاضل (پنجاب)

مع تبصرہ

از

نسیم قریشی ایم اے۔ بی اے آنرز

پبلشرز:- کتاب گھر

مسلم ایجوکیشنل پریس علی گڑھ

قیمت عہ
۱۵ /




# فہرست مضامین

# سرسید کی شخصیت ذہن و فکر اور ادبی کارنامے
## کا
## اک جائزہ

سرسید | جدید ہندوستان کے معماروں میں سرسید احمد خاں
اک ممتاز حیثیت رکھتے ہیں۔ وہ ایک زبردست
ریفارمر تھے، جن کی کاوشوں نے ہندوستان کی موجودہ تاریخ
کو بہت متاثر کیا ہے۔ ۱۸۵۷ء ہماری ملکی زندگی میں ایک
انقلاب آفریں واقعہ کی حیثیت رکھتا ہے۔ ہندوستان میں مسلمانوں
کی آمد کے وقت سے ہندو مسلم میل جول، اور رابطہ و اتحاد سے
جو تہذیب، تمدن اور ادب پیدا ہوا۔ اور خاص طور پر مغلوں کے
دور میں جسے بننے، سنورنے، پروان چڑھنے کا موقع ملا ۱۸۵۷ء
کے واقعے نے اس کی رفتار میں ایک زبردست تغیر پیدا کر دیا۔
دو سو برس پہلے یوروپی تاجروں کے جو قافلے، تجارت کی غرض
سے ہندوستان آئے تھے، انھوں نے اپنی ذہانت، حسن تنظیم بہتر

فوجی مہارت اور زندگی کے نئے تصورات کے بل بوتے پر اپنی پوزیشن کس قدر مستحکم کرلی کہ ہندستان کے راجاؤں، اور نوابوں کی حکومتیں اُن کے ہاتھ کا کھلونا بن گئیں۔ اور ۱۸۵۷ء کے انقلاب نے مغلیہ سلطنت کا آخری نشان، ہندستان کی زمین سے مٹادیا اور زندگی اور تہذیب کے اُس تصور کو زبردست ٹھیس لگی جو صدیوں کی کاوشوں سے پروان چڑھا تھا۔

یہ سوال خاص طور پر غور طلب ہے کہ ہندستان میں انگریزی حکومت کے قیام کے نتیجہ میں ملک کی زندگی پر جو نتائج مرتب ہوئے، وہ ہندستان کے لئے مفید ہیں یا مضر؟ جذباتی انداز فیصلہ سے قطع نظر، خالص عقلی طور پر، ہر صاحب فہم یہ ماننے پر مجبور ہے کہ انگریزی حکومت کے اثرات کو نہ تمامتر مفید کہا جاسکتا ہے، نہ تمامتر مضر ——— ! "خیر آمیز شر" کی اصطلاح سے صحیح طور پر ان اثرات کا تعین ہو سکتا ہے۔ انگریزی حکومت نے ہندستانیوں سے سیاسی وقار چھینا، قومی خودداری چھینی، پورے ملک کو کچے مال کی منڈی بنا کر رکھ دیا، اس میں کوئی کلام نہیں کہ یہ نمایاں مضر اثرات ہیں جو اس حکومت کے قیام سے پیدا ہوئے۔ لیکن ساتھ ساتھ اس پر بھی نگاہ کرنی پڑے گی کہ انگریزوں کے زیر اثر ہندستانیوں کو نئے علوم سے آشنا ہونے کا موقعہ ملا سیاسی تنظیم کے نئے نقشے اُن کی نگاہوں کے سامنے آئے۔ ہندستانی ادیب جو

زوال کے دور میں زندگی کے دھاروں سے کٹ کر نشاط و تفریح کی جنتِ خیال بن گیا تھا، زندگی سے زیادہ قریب آیا اُس میں نظر، حوصلہ اور توانائی پیدا ہوئی۔ اور یہ صلاحیت ابھری کہ وہ نئے حالات میں زندگی کی رہنمائی ہمت اور صلاحیت کے ساتھ انجام دے سکے۔

ہندستانی زندگی کو بدلے ہوئے حالات میں نئے طرز سے آشنا کرنے اور مسلسل اصلاحی عمل سے نئے رنگ روپ پیدا کرنے کا سہرا اُن مصلحوں کے سر بندھتا ہے جن کا سلسلہ بنگال کے مشہور بیدار مغز ریفارمر راجہ رام موہن رائے سے شروع ہوا۔ ان محترم بزرگوں نے تعصّب اور تنگ نظری کے بندھنوں کو توڑا، کھلی ہوئی آنکھوں سے نئی دنیا کو دیکھا، زمانے کے نئے تقاضوں کو پہچانا، اپنے ملک کی ابتری، زوال اور پریشان حالی کے اسباب کے کھوج لگانے کی کوشش کی۔ اور ہمت اور حوصلے کے ساتھ زندگی کی نئی روش اختیار کرنے کے لئے مسلسل تبلیغ کی۔ گویا حالی کے الفاظ میں انھوں نے پوری ہندستانی قوم کو یہ کہہ کر پکارا کہ "چلو اس طرف کو ہوا ہو جدھر کی"۔ مسلمانوں کے دائرے میں نئے طرز کے اصلاحی کام کا بیڑا سر سیّد احمد خاں نے اُٹھایا۔ اور جدید ہندستان کی تاریخ میں یہی اُن کا امتیاز ہے

## سر سیّد کی زندگی

سر سیّد دہلی کے ایک باوقار خاندانی سادات کے فرد تھے، ان کے بزرگ علم، تصوّف، انتظام حکومت، غرض شہرت و ناموری کے مختلف میدانوں میں امتیاز اور کمال حاصل کر چکے تھے۔ سر سیّد ۱۷ اکتوبر ۱۸۱۷ء کو دہلی میں پیدا ہوئے۔ اُن کے والد سید متقی جن کا سلسلہ نسب ۳۵ پینتیس واسطوں سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم تک پہنچتا ہے بادشاہِ وقت کے مقرب تھے۔ اور اُن کے نانا دبیر الدولہ امین الملک خواجہ فرید الدین احمد خاں، علم و فضل میں نمایاں شہرت رکھتے تھے۔ خصوصاً ریاضی (میتھمیٹکس) میں اُن کا درجہ مسلّم ہے۔ سر سیّد نے جس ماحول میں آنکھیں کھولیں، وہ بہت ستھرا علمی اور مذہبی ماحول تھا اُن کی تربیت اور پرداخت میں اُن کی والدہ کا ہاتھ بہت نمایاں رہا ہے۔ وہ ایک بہت سچی دیندار، خدا ترس اور متقی خاتون تھیں۔ اُن کی تربیت نے سر سیّد کے دل و دماغ میں مذہب کی محبت اور وقعت اس شان و کمال کے ساتھ مستحکم کر دی کہ زندگی کے آخری لمحہ تک سر سید کی زندگی اُسی کی مسلسل جلوہ ریزیوں سے منور رہی۔ دستور زمانہ کے مطابق سر سید نے فارسی اور عربی میں تعلیم حاصل کی۔ اُن کی ذہانت، محنت اور ذوق و شوق کا یہ عالم تھا کہ اٹھارہ برس کے سن میں انھوں نے تعلیم کے مدارج طے کر لئے۔ اسی زمانہ میں انھوں نے

مضمون نگاری شروع کی۔ اُن کے مضامین سید الاخبار میں
چھپتے تھے، جو غالباً اردو میں سب سے پہلا اخبار ہے اور جسے
اُن کے بڑے بھائی سید محمد خاں نے جاری کیا تھا۔ دہلی اس
دور میں نشاط و تفریح اور علمی نمود کمال کا گہوارہ بنی ہوئی
تھی۔ بجھنے سے پہلے شمع بھڑک اُٹھتی ہے، اور مغلوں کی دہلی
بھی اسی دور سے گذر رہی تھی۔ سرسیّد بھی اس سوسائٹی میں بڑے
ذوق و شوق سے اپنی ذہانت اور نشاط پسندی کے سبب ممتاز
رہے۔ مشاعروں میں شرکت کرتے اور دادِ سخن پاتے رہے۔
اُن کا تخلص آہی تھا۔ یہ تین چار برس بادۂ شبانہ کی سرمستیوں
کی نذر ہو گئے۔ اور غالباً یہی وہ تجربہ تھا جس نے آئندہ چل کر
پکار پکار کر اُن سے کہا کہ "اُٹھے بس اب کہ لذتِ خوابِ سحر گئی!"
۱۸۳۸ء میں اُن کے والد کا انتقال ہو گیا اور اُنھیں تلاش
معاش کے لئے کاوش کرنی پڑی ملازمت کا آغاز انھوں نے
سررشتہ داری کی حیثیت سے کیا ۱۸۳۹ء میں آگرہ جا کر دفتر کمشنری
میں نائب منشی کے عہدے پر فائز ہو گئے جہاں دو ڈھائی برس مقیم
رہے۔ سرسید کے اندر علم و ادب کی سچی تڑپ تھی۔ اُس نے
روزِ اوّل سے اُن کو علمی خدمات پر مائل رکھا۔ یہیں انھوں نے اپنی
سب سے پہلی تاریخی تالیف "جامِ جم" ۱۸۴۰ء میں شائع کرائی۔
اور اسی دوران میں کئی اور رسالے بھی لکھے ۱۸۴۱ء میں منصفی

کا امتحان پاس کر کے مین پوری میں بحیثیت منصف مقرر ہوئے۔ ایک سال کے بعد تبدیل ہو کر فتح پور سیکری آ گئے جہاں چار سال قیام رہا۔ اُن کی علمی دلچسپیاں روز بروز بڑھتی گئیں، فتح پور سیکری کے دوران قیام میں انھوں نے مذہبی اور علمی موضوعات پر کئی رسالے شائع کئے۔ انھیں ایّام میں تیموری خاندان کے آخری بادشاہ بہادر شاہ ظفر نے "جوادالدّولہ عارف جنگ" کے خطاب سے اُنھیں سرفراز کیا۔ ۱۸۴۵ء میں سید صاحب کے بڑے بھائی کا انتقال ہوا، بھائی کی موت کا اُن کے دل و دماغ پر ایسا اثر ہوا کہ عیش دنیا ہمیشہ کے لئے ہیچ ہو کر رہ گیا۔ انھوں نے اپنی زندگی کا نظام بالکل بدل ڈالا۔ رنگین مزاج نوجوانوں کی راہ چھوڑی اور ثقہ مولویوں کا مسلک اختیار کر لیا۔ ڈاڑھی بڑھالی۔ لباس کو شرعی حدود میں کر لیا۔ اور اس انداز سے زندگی کو سنجیدگی کے قالب میں ڈھال لیا۔ ۱۸۴۶ء میں وہ منصفی کے عہدے پر اپنے وطن دلّی آ گئے۔ اس وقت اُن کا سن اُنتیس سال تھا! اور یہی زمانے سے سر سیّد کے پائیدار علمی کاموں کا دور شروع ہوتا ہے۔ اُنھوں نے دلّی کے مشہور عالموں سے عربی اور فارسی کی معیاری کتابیں پڑھیں۔ قرآن مجید کی سند لی۔ اور بڑے ذوق و انہماک کے ساتھ تصنیف اور تالیف میں مصروف ہو گئے ۱۸۴۷ء میں سر سیّد نے اپنی یادگار تصنیف "آثار الصنادید" شائع

کی۔ اس کتاب میں دہلی کی قدیم عمارتوں اور قدیم تاریخ کا بیان
ہے۔ اس کی تیاری کے لئے سرسیّد نے جو مشقتیں اُٹھائیں ان
پر نگاہ کرنے سے اندازہ ہوتا ہے کہ وہ کتنے عالی حوصلہ، صاحب
ہمت اور گہرے علمی ذوق سے بہرہ ور تھے۔ مولانا حالی نے لکھا
ہے کہ بعض عمارتوں کے کتبے پڑھنے کے لئے اُنھیں گھنٹوں چھینکو
پر لٹکا رہنا پڑتا تھا۔ کتاب کا پہلا ایڈیشن ۱۸۴۷ء میں شائع
ہوا۔ اور ۱۸۵۴ء میں اضافوں کے ساتھ اس کا دوسرا ایڈیشن نکلا۔
"آثار الصنادید" اس پایہ کی کتاب ہے کہ اُس کے مطالعے سے
اُس کے مصنف کے ذوقِ تحقیق، تاریخ دانی، علمی طبیعت اور بالغ
فکر پر بہت واضح روشنی پڑتی ہے۔ ہندستان کے باہر یورپ کے
علمی حلقوں میں بھی اس کتاب کی بڑی قدر ہوئی۔ اور فرانس کے
مشہور عالم گارساں دتاسی نے فرنچ زبان میں اس کا ترجمہ شائع
کیا۔ مولانا حالی نے "آثار الصنادید" کے سلسلہ میں بہت دلچسپ
بات لکھی ہے جس سے سرسید کے مزاج و طبیعت کے سمجھنے میں
بڑی مدد ملتی ہے۔ مولانا نے لکھا ہے کہ آثار الصنادید کی تکمیل
کے لئے سرسید نے پرانی عمارتوں اور کھنڈروں کا جو معائنہ
اور مطالعہ کیا تو انھیں وہ نگاہِ بصیرت حاصل ہوگئی جو علم و دانش
کی کتابیں نہیں دے سکتیں، صرف عبرت کدے دے سکتے ہیں
دہلی کے دوران قیام میں انھوں نے تاریخ، تصوف، مذہب،

اور طبیعیات غرض مختلف موضوعات پر کئی رسائل لکھے۔

جنوری ۱۸۵۵ء میں سرسید کا بجنور تبادلہ ہو گیا۔ اور وہ صدر امین کے عہدے پر فائز ہو گئے۔ بجنور کے دوران قیام میں انھوں نے اعلیٰ معیار کے علمی کام انجام دیے۔ تاریخ بجنور مرتب کی ابوالفضل کی مشہور کتاب "آئین اکبری" تصحیح کے بعد اور حواشی کے ساتھ شائع کی۔ ۱۸۵۷ء میں غدر ہوا۔ جس نے ہندستان کی قسمت کی طرح سرسید کی کایا بھی پلٹ دی ۵۷ء میں سرسید کا سن چالیس برس کا تھا۔ وہ ایک اچھے منتظم اور حکومت کے ایک دیانتدار اور فرض شناس افسر کی حیثیت سے کافی شہرت حاصل کر چکے تھے اور مختلف موضوعات پر تصنیف اور تالیف کر کے اپنے مطالعے، ذہانت اور زور قلم کی داد و تحسین علمی حلقوں سے بخوبی حاصل کر چکے تھے۔ گویا یہ وہ دور تھا جب سرسید کا ذہن اُس بڑے کام کے لئے بن رہا تھا جس کی خاطر قدرت نے اُن کو تخلیق کیا تھا۔ غدر کے بعد سرسید کو چالیس برس اور زندہ رہنے کا موقعہ ملا۔ اور یہ آخری چالیس برس اُن کی زندگی کے اُن پائیدار کارناموں سے عبارت ہیں جو ہماری تاریخ کا جزو ہو گئے ہیں۔

۵۷ء کے غدر نے ہندستان کی بساطِ زندگی اُلٹ دی۔ مغلوں کی حکومت خاک میں مل گئی۔ تاج والے بے تاج ہو گئے اور جن

کی حویلیوں کے سامنے ہاتھی جھومتے تھے وہ نانِ شبینہ کو محتاج ہوگئے۔ سینکڑوں انسان قتل ہوگئے ہزاروں خاندان تباہ ہوئے اور لاکھوں کروڑوں انسان ذہنی کرب و بے چینی کی آفت میں مبتلا ہوگئے۔ یہ نظارہ جس قدر عبرت انگیز تھا، اتنا ہی المناک بھی۔ اور کوئی بھی ایسا دل جس میں درد تھا، ایسا نہ تھا جس کا خون آبِ اشک بن کر آنکھوں تک نہ آگیا ہو۔ حالی کا مشہور مطلع درد و کرب کی اس کیفیت کو پوری طرح واضح کرتا ہے کہ:۔

تذکرہ دہلیِ مرحوم کا اے دوست نہ چھیڑ
نہ سنا جائے گا ہم سے یہ فسانہ ہرگز!

یا ختمِ کلام پر حالی کا یہ قول کہ:۔

بزمِ ماتم تو نہیں، بزمِ سخن ہے حالی
یاں مناسب نہیں رو رو کے رلانا ہرگز!

سر سید کے دل میں اخلاص تھا۔ انھیں بھی چوٹ لگی اور گہری چوٹ لگی۔ اُن کی نگاہِ دانشمند نے دیکھ لیا تھا کہ ہندستانی نظامِ سیاست فرسودہ اور پامال ہو چکا ہے اور انگریزی نظمِ زندگی کے سامنے اُس کے پاؤں ٹھیرتے نظر نہیں آتے۔ انھوں نے کھلے طور پر انگریزوں کی مدد کی۔ انگریزوں کی جانیں بچائیں اور یہ کوشش کی کہ یہ غیر منتظم فتنہ و فساد دب جائے۔ لیکن جیسا کہ سر سید

کی زندگی کے بعد کے واقعات نے ثابت کیا غدر میں سرسید نے انگریزوں کی مدد جاہ و دولت کی لالچ میں ہرگز نہ کی۔ اُن کے صحیح تاثرات کا اندازہ اس واقعہ سے ہوسکتا ہے کہ غدر کے بعد انگریزوں نے سرسیدؒ کو اُن کی خدمات کے صلہ میں جب تعلقۂ جہاں آباد جو اُس وقت ایک لاکھ روپیہ سے زیادہ کی مالیت کا تھا، دینا چاہا تو اُن کے دل کو بہت صدمہ پہنچا۔ اپنے اک لیکچر میں اپنے جذبات کو جو اس موقعہ پر اُبھر آئے تھے، ظاہر کرتے ہوئے کہا:۔ "میں نے اپنے دل میں کہا کہ مجھ سے زیادہ نالائق کوئی دنیا میں نہ ہوگا کہ قوم پر تو بربادی ہو اور میں اُن کی جائداد لیکر تعلقہ دار بنوں۔ میں نے اُس کے لینے سے انکار کر دیا۔"

۱۸۵۸ء میں سرسید صدر الصدور کے عہدے پر فائز ہوکر مرادآباد آگئے۔ یہ دور اُن کے لئے بڑے ذہنی درد و کرب کا دور تھا۔ اس زمانے کی ذہنی حالت اپنے اک لیکچر میں انھوں نے اس طرح بیان کی ہے "میں اُس وقت ہرگز نہیں سمجھتا تھا کہ قوم پھر پنپے گی اور کچھ عزت پائے گی، اور جو حال اس وقت قوم کا تھا، مجھ سے دیکھا نہیں جاتا تھا۔ چند روز میں اسی غم میں رہا۔ آپ، یقین کیجئے کہ اس غم نے مجھے بڈھا کر دیا اور میرے بال سفید کر دئے۔ جب میں مرادآباد آیا، جو اک بڑا غمکدہ ہماری قوم کے

زمینوں کی بربادی کا تھا۔ اس غم کو کسی قدر اور ترقی ہوئی۔ مگر اس وقت یہ خیال پیدا ہوا کہ نہایت بے مروّتی کی بات ہے کہ قوم کو اس تباہی میں چھوڑ کر میں الگ کسی گوشۂ عافیت میں جا بیٹھوں۔ نہیں اس کی مصیبت میں شریک رہنا چاہیئے اور جو بھی مصیبت پڑے اُس کے دور کرنے میں ہمت باندھنی قومی فرض ہے۔ میں نے ارادہ ہجرت موقوف اور قومی خدمت کی ہمت باندھنے کا ارادہ کر لیا۔" یہی قومی ہمدردی سر سیّد کے آیندہ چالیس سالہ کارناموں کا عنوان بن گئی۔

سر سیّد نے آیندہ کام کا جو پروگرام بنایا" وہ مختصر یہ ہے:

۱۔ انگریزی حکومت اور انگریز قوم کو ہندستان اور ہندستانیوں سے متعلق جو غلط فہمیاں ہیں اُنھیں دور کیا جائے۔ اور اُن کے بغض وعناد کو مٹا کر ہندستانیوں کے لئے اُن کے دل میں رحم ومحبت کے جذبات پیدا کئے جائیں۔

۲۔ ہندستانیوں کو نئے تغیر اور انقلاب کی حقیقت پر غور کرنے اور اُس کے مطابق اپنی زندگی کو نئے سانچے میں ڈھالنے کے لئے آمادہ کیا جائے۔

۳۔ نئے طرز پر ہندستانیوں کی معاشی، تعلیمی اور مذہبی اصلاح کا کام انجام دیا جائے۔

۱۸۵۹ء میں اُن کا مشہور رسالہ "اسباب بغاوت ہند" نکلا۔

یہاں سے گویا اُن کے اصلاحی کام کا آغاز ہوا۔ سرسید نے دیکھا
کہ مسلمانوں میں عموماً اور بالخصوص طبقہ علماء میں انگریزوں کی طرف سے
اتنی غلط فہمیاں ہیں کہ وہ انگریزوں کی دشمنی میں نئے علوم اور
نئے طرز زندگی سے بھی بیزار ہیں۔ انھوں نے محسوس کیا یہ بیزاری
اس طرح دور ہو سکتی ہے کہ مسیحیت اور اسلام کے درمیان جو مشترک
چیزیں ہیں اُن کو اُبھارا اور نمایاں کیا جائے۔ اور اسی لیے انھوں
نے انجیل کے چند حصوں کی نئی تفسیر شائع کی ۱۸۶۲ء میں جب
وہ غازی پور میں تھے، انھوں نے سائنٹفک سوسائٹی قائم کی جس
کا مقصد اعلیٰ معیار کی قدیم کتابوں کو نئی ترتیب کے ساتھ شائع
کرنا اور نئے علوم کی مفید کتابوں کے انگریزی ترجمے چھپوانا تھا
۱۸۶۴ء میں اُن کا علی گڑھ تبادلہ ہو گیا۔ اُن کی سوسائٹی کا دفتر
بھی یہیں علی گڑھ ہی آگیا۔ سوسائٹی کے کاموں میں اب بہت باقاعدگی
اور نظم پیدا ہو گیا۔ مشہور اخبار علی گڑھ انسٹیٹیوٹ گزٹ نکلا۔ جس
نے اصلاحی تحریک کو پروان چڑھانے میں بیش بہا خدمت انجام
دی۔ ۱۸۶۷ء میں وہ جج ہو کر بنارس چلے گئے دو برس کے بعد
رخصت لیکر وہ سفر انگلستان پر گئے۔ انگلستان کے دوران قیام
میں انھوں نے ایک زبردست علمی خدمت انجام دی۔ جو یادگار
شان اور امتیاز کی مالک ہے۔ لندن میں بیٹھ کر سرسید نے سر ولیم
میور کی مشہور کتاب "لائف آف محمدؐ" کے جواب میں اپنی گرانمایہ

modern urdu literature کا جو لقب عطا کیا ہے اسی بنیاد پر وہ اس کے مستحق ہیں۔

## سرسید کی تصانیف

سرسید کی تصنیفی زندگی کا آغاز ۱۸۴۲ء سے ہوا۔ اور اُن کے قلم کی روانی تادم آخر رہی۔ اس طرح گویا اُن کی تصنیف و تالیف کی مدت ستاون برس کی ہوتی ہے۔ انھوں نے تاریخ اور مذہبیات سے اپنے تصنیفی سلسلہ کا آغاز کیا اور وقت کے ساتھ ساتھ اس کا دائرہ برابر وسیع ہوتا گیا۔ غدر تک یعنی ابتدائی سترہ برس میں اُن کی سب سے معرکہ آرا تصنیف "آثار الصنادید" شائع ہوئی۔ جو ایک اعلیٰ پائے کی محققانہ کتاب ہے اور جس سے نہ صرف اُن کی کاوش فکر، بلکہ محنت و مشقت کا زبردست ثبوت فراہم ہوتا ہے اُن کا ایک یادگار کارنامہ آئین اکبری اور تاریخ فیروز شاہی کو بڑی جانکاہی سے ایڈٹ کر کے شائع کرنا بھی ہے۔ جس سے اندازہ ہوتا ہے کہ ٹھوس قسم کے علمی کاموں سے اُن کو کتنا گہرا ذوق تھا۔ لیکن ایک اعلیٰ پائے کے مصنف ادبی مجتہد اور طرز جدید کے موجد کی حیثیت سے اُن کا کام غدر کے بعد شروع ہوتا ہے ۱۸۶۶ء میں سائنٹفک سوسائٹی کی جانب سے علی گڑھ انسٹیٹیوٹ گزٹ کا اجرا ہوا اور اب سرسید نے اپنے اصلاحی مشن کی خاطر مختلف النوع موضوعات پر قلم اُٹھایا۔ ۱۸۷۰ء میں تہذیب الاخلاق

جاری ہوا اور سرسید کے اس رسالے کو صحیح معنی میں جدید اردو ادب کا سنگ بنیاد کہا جا سکتا ہے۔ تہذیب الاخلاق کا اجراء انگلستان کے مشہور جرائد "ٹیٹلر" اور "اسپیکٹیٹر" کی تقلید میں کیا گیا۔ اس پرچے کے مقاصد پر روشنی ڈالتے ہوئے سرسید نے لکھا تھا "اس پرچے کے اجرا سے مقصد یہ ہے کہ ہندستان کے مسلمانوں کو کامل درجے کی سولیزیشن یعنی تہذیب اختیار کرنے پر راضی کیا جائے تاکہ جس حقارت سے سوی لائزڈ یعنی مہذب قومیں انھیں دیکھتی ہیں وہ بھی رفع ہو اور وہ بھی دنیا میں مہذب و معزز قوم کہلائے۔"......... "ہمارا مطلب اپنے وطن کے مسلمان بھائیوں سے ہے اور اسی مقصد کے لئے پرچہ جاری کرتے ہیں تاکہ بذریعہ اس پرچے کے جہاں تک ہم سے ہو سکے ان کے دین و دنیا کی بھلائی میں کوشش کریں اور جو نقائص ہم میں ہیں۔ گو ہم کو نہ دکھائی دیتے ہوں مگر غیر قومیں انھیں بخوبی دیکھتی ہیں اُن سے انھیں مطلع کریں اور جو باتیں عمدہ ان میں ہیں انھیں ترقی کرنے کی رغبت دلائیں۔" ان چند فقروں کے مطالعے سے یہ چیز بالکل واضح ہو جاتی ہے کہ تہذیب الاخلاق کے سامنے ہمہ گیر اصلاح کا ایک واضح تصور موجود تھا۔ اس کے صفحات پر ادب، معاشرت، علمی و ادبی سوالات، مذہب کے مسائل غرض کوئی چیز ایسی نہ تھی جو زیر بحث نہ آئی ہو۔ اس طرح تہذیب الاخلاق

نے وسعتِ نگاہ کے ساتھ ایک کشادہ میدان میں انشار اور
زورِ قلم کے مظاہرے کئے اور اس طرح اُردو کے دائرہ نثر میں
بڑی وسعت پیدا ہو گئی۔ یہ پرچہ تسلسل کے ساتھ جاری نہ رہ سکا
پہلی بار سات برس کچھ مہینے تک نکلتا رہا۔ دوسری بار اس سے
بھی کم یعنی سوا دو برس نکلا۔ اور تیسری بار بھی قریب اتنے
ہی دنوں شائع ہوا۔ تہذیب الاخلاق کا دورِ اول نہ صرف بہت
شاندار تھا بلکہ اُس کی تاریخی اہمیت یہ ہے کہ اس نے نئے اردو
ادب کا مزاج بنایا اور وہ راہیں مقرر کیں جن پر اُسے آئندہ سفر
ترقی طے کرنا تھا۔ قومی ضرورتوں کے پیشِ نظر سر سید نے مختلف
موضوعات یعنی تعلیم معاشرت اور ادب وغیرہ پر خطبات بھی دئے
اور جدید اردو ادب کی ساخت و تعمیر میں ان خطبات کا بھی ایک
خاص حصہ ہے۔

سر سید کی اہم تصانیف مندرجہ ذیل قرار دی جا سکتی ہیں:۔

۱۔ آثار الصنادید (جس کا پہلا ایڈیشن ۱۸۴۷ء اور دوسرا ایڈیشن
۱۸۵۴ء میں شائع ہوا۔

۲۔ اسبابِ بغاوتِ ہند (جو ۱۸۵۸ء میں چھپی)۔

۳۔ خطباتِ احمدیہ (سوانح و سیرت محمدی پر سر سید کے تحقیقی مقالات
جو لندن میں اردو اور انگریزی میں شائع ہوئے)

۴۔ نا تمام تفسیر قرآن (اس تفسیر میں سر سید نے اجتہاد فکر سے

کام لیکر نئے علوم وسائنس کی روشنی میں آیات قرآنی کی توجیہ وتفسیر کی ہے۔

۵۔ مجموعۂ مضامین ومقالات تہذیب الاخلاق میں شائع ہونے والے ان کے مضامین ومقالات جو مختلف موضوعات سے متعلق ہیں اور وسعتِ مطالعہ اخلاص فکر اور زور استدلال کا حیرت انگیز نمونہ پیش کرتے ہیں۔

۶۔ مجموعۂ لکچرس اس میں اُن کے تعلیمی اصلاحی، سیاسی ہر قسم کے خطبات شامل ہیں۔

ان اہم تصانیف کے علاوہ بڑی تعداد میں رسائل وغیرہ موجود ہیں۔

## سرسیدؒ کے مقالات

سرسیدؒ کے مقالات، علمی ادبی اور لسانی اہمیت سے بہرہ ور ہیں، مقالات کے سلسلہ میں نگاہ میں رکھنے والی سب سے پہلی چیز یہ ہے کہ بہ کثیر الانواع موضوعات پر لکھے گئے ہیں اور قریب بیس برس تک ایک ایسے انسان کے قلم سے نکلے ہیں جو نہ صرف ادبی مذاق میں صحیح طور پر بالغ النظر ہو بلکہ جسے زمانے کے گوناگوں تجربات فکر کی مشق ومماسرت اور ایک زبردست اصلاحی جذبہ نے یہ یک وقت شمشیر بے نیام بھی بنا دیا ہو اور ہوائے موسم گل بھی۔ سرسید انقلابی نہیں تھے مصلح تھے اُن کے یہاں کام کرنے کا وہی جذبہ

موجود ہے جو ایک انقلابی کے یہاں ہوتا ہے۔ لیکن ٹھنڈے دل ودماغ کے ساتھ ہر قدم جائزہ لیتے ہوئے آگے چلنا اور سمجھا بجھا کر اپنے نقطۂ نظر کو منوانا۔ معقولیت اور زور استدلال کی بنیاد پر اپنی بات تسلیم کرانا اور اس طرح اپنے منصوبوں کو عملی جامہ پہنانے کے لئے کوشش کرنا یہ ہے سرسید کا طریق کار اسی لئے اُن کے مقالات کا موضوع کچھ ہی کیوں نہ ہو سب کا انداز ایک خاص قسم کی واعظانہ، ناصحانہ اور مصلحانہ شان رکھتا ہے۔ اور ان سب میں یہ جذبہ نمایاں طور پر کارفرما نظر آتا ہے کہ یہ دلوں کو بدلنے اور ذہنوں کا رخ پھیرنے کے لئے قلم کی زبان پر آئے ہیں۔

مقالات سرسید کا یہ پہلو خاص طور پر اہمیت رکھتا ہے، اس لئے کہ اس کو بخوبی سمجھ لینے سے اُن کا صحیح مزاج نگاہوں کے سامنے آجاتا ہے۔ ہندستان اور بالخصوص مسلمانوں کے زوال و تباہی کا سرسید نے جو جائزہ لیا اس کے اسباب بنیادی طور پر انھیں یہ نظر آئے :۔

ا۔ یہ کہ مسلمانوں میں طلبِ علم اور شوقِ اجتہاد کے دروازے صدیوں سے بند تھے۔ انھوں نے اپنے پیش روؤں کے اندوختے پر قیامت تک کے لئے قناعت کر لی ہے اور پانچسو برس پہلے کی بات کو قیامت تک کے لئے وہ حرفِ آخر سمجھتے ہیں۔ اس ذہنی بے حوصلگی نے انھیں اس قابل نہیں رکھا کہ وہ بڑھتے ہوئے

زمانے کے مطابق ہو سکیں۔ اور ترقی علوم کے قدم بقدم چلیں۔

۲۔ یہ کہ مذہب کے حقائق کی پرانے علماء نے جو توجیہیں کی ہیں انھیں اٹل سمجھ لینا، اور اس پر دھیان نہ دینا کہ مذہب اور فطرت (نیچر) کا چولی دامن کا ساتھ ہے۔ اور فطرت کے نئے نئے اُبھرتے ہوئے رُوپ مذہب کی حقیقت کو روشن کرتے رہتے ہیں۔

۳۔ یہ کہ رسم و رواج اجتماعی تعلقات کے قیام و ترقی کے لئے باقاعدہ اور واضح صورت اختیار کرتے ہیں لیکن زمانے کی ترقی کے ساتھ پرانے رسوم و رواج اپنی اہمیت کھو بیٹھتے ہیں۔ اور ٹھیک اسی طرح جس طرح انسان زمانے کے بدلتے ہوئے حالات کے ساتھ فطری طور پر بدلتا رہتا ہے، عاقل اور ترقی پرور قوموں کا خاصہ یہ ہوتا ہے کہ وہ عزم و ارادے کے ساتھ پرانے رسم و رواج سے چپٹے رہنے کی بجائے زندگی کے خاکے میں نئے رنگ بھرتے رہتے ہیں۔ اسی لئے اُن کی زندگی کا ہرانی د ترقی کی علامت بن جاتی ہے۔

۴۔ یہ کہ مغرب نے پچھلے پانچسو برس میں علم اور سائنس کے میدان میں جو ترقیاں کی ہیں وہ جائز طور پر اس کا تقاضہ کرتی ہیں کہ بے تعصبی و قدر و منزلت کے ساتھ اُن کی اہمیت محسوس کی جائے اور اُن سے پورا پورا فائدہ اٹھایا جائے اس لئے کہ انسانی تاریخ کا یہ مسلّم دستور ہے کہ علم کی دولت کسی قوم قبیلے

یا ملک کی چیز نہیں ہوتی بلکہ انسانیت کی مشترکہ ملکیت ہوتی ہے۔ قومیں اپنے ذوقِ نمود میں لاکھ اپنی چھاپ اس پر لگانے کی کوشش کریں۔ لیکن علم کی فطرت پکار پکار کر اپنی عالمگیر حیثیت کا اعلان کرتی رہتی ہے۔ اس لئے ضروری ہے کہ ہندوستانی اور بالخصوص مسلمان مغربی علوم سے پورا پورا فائدہ اٹھائیں اور زندگی کے اس نقشے کو فطری مدوں میں قبول کر لیں جو مغرب کی گود میں پل کر جوان ہوئی ہے۔

رسم و رواج کی اصلاح مذہبی فکر میں ذوقِ اجتہاد اُبھارنا، مغربی علوم و فنون سے شوق و رغبت دلانا اپنے ماضی کو مستقبل کے حوصلوں میں سمو کر زندہ کرنا، تعلیم کا عام نظام قائم کر کے زمانے کے مزاج کو پہچاننا اور ترقی کی منزل کی طرف بڑھنا، یہ ہیں سر سید کی تحریک کے مقاصد ——— مندرجہ ذیل ٹکڑوں پر نگاہ کرنے سے سر سید کا تصوّر واضح ہو گا۔

"اگر ہماری قوم میں صرف جہالت ہی ہوتی تو چنداں مشکل نہ تھی ——— مشکل تو یہ ہے کہ قوم کی قوم جہل مرکب میں مبتلا ہے۔ علوم جن کا رواج ہماری قوم میں تھا یا ہے اور جس کے نکمے سے ہر ایک پھولا ہوا ہے، دین و دنیا دونوں میں بکار آمد نہیں۔ غلط اور بے اصل باتوں کی پیروی کرنا اور بے اصل اور اپنے آپ پیدا کئے ہوئے خیالات کو امور واقعی و حقیقی سمجھ لینا، اور پھر ان پر

فرضی بحثیں بڑھائے جانا، اور دوسری بات کو گو وہ کیسی ہی سچ اور واقعی کیوں نہ ہو، نہ ماننا، لفظی بحثوں پر علم و فضیلت کا دار و مدار ہونا، اُن کا نتیجہ ہے۔

علم ادب و انشاء کی خوبی صرف لفظوں کے جمع کرنے اور ہموزن اور قریب التلفظ کلموں کے تک ملانے، اور دور از کار خیالات بیان کرنے، اور مبالغہ آمیز باتوں کے لکھنے پر منحصر ہے یہاں تک کہ دوستانہ خط و کتابت اور چھوٹے چھوٹے روزمرہ کے رقعوں میں بھی یہ سب برائیاں بھری ہوئی ہیں۔ کوئی خط یا رقعہ ایسا نہ ہوگا جس میں جھوٹ اور وہ بات جو درحقیقت دل میں نہیں ہے مندرج نہ ہو۔ خطوط رسمیہ کے پڑھنے سے ہرگز تمیز نہیں ہو سکتی کہ حقیقت میں اس خط کا لکھنے والا ایسا ہی ہمارا دوست ہے جیسا کہ اس میں لکھا ہے، یا یہ صرف معمولی مضمون ہے جس کے لکھنے کا عموماً رواج پڑ گیا ہے۔ پس ایسی تحریر کا اثر ہمارے دلوں سے کھو دیا ہے اور ہم کو جھوٹی اور بناوٹی تحریر کا عادی کر دیا ہے۔

فن شاعری جیسا ہمارے زمانہ میں خراب اور ناقص ہے، اس سے زیادہ کوئی چیز بری نہ ہوگی۔ مضمون تو بجز عاشقانہ کے اور کچھ نہیں ہے، وہ بھی نیک جذبات انسانی کو ظاہر نہیں کرتا بلکہ ان جذبات کی طرف اشارہ کرتا ہے جو ضد حقیقی تہذیب

و اخلاق کے ہیں!
خیال بندی کا طریقہ اور تشبیہ و استعارہ کا قاعدہ ایسا خراب اور ناقص پڑ گیا ہے، جس سے ایک تعجب تو طبیعت پر آتا ہے مگر اس کا اثر مطلق دل میں یا خصلت میں یا اُس انسانی جذبہ میں جس سے وہ متعلق ہے کچھ بھی نہیں ہوتا۔ شاعروں کو یہ خیال ہی نہیں کہ فطرتی جذبات، اور اُن کی قدرتی تحریک، اور اُن کی جبلی حالت کا کس پیرایہ، یا کنایہ، یا اشارہ، یا تشبیہ و استعارہ، میں بیان کرنا کیا کچھ دل پر اثر کرتا ہے۔ ملٹن کی "پیراڈائز لاسٹ" کچھ چیز نہیں ہے۔ بجز اس کے کہ انسان کی طبیعت کی حالت کی تصویر ہے۔ جس کا ہر ہر شعر دل میں گھر کرتا جاتا ہے۔ شیکسپیر میں کچھ نہیں ہے بجز اس کے کہ اس نے انسان کا نیچر یعنی قدرتی بناوٹ طبیعت کو بیان کیا ہے۔ جو نہایت موثر انسان کی طبیعت پر ہے۔
علم دین تو وہ خراب ہوا ہے جیسا خراب ہونے کا حق ہے، ایسا معصوم، سیدھے سادے، سچے اور نیک طبیعت والے پیغمبر نے جو خدا تعالیٰ کے احکام بہت سدھاوٹ و صفائی و بے تکلفی سے جاہل، ان پڑھ، بادیہ نشیں عرب کی قوم کو پہنچائے تھے، اس میں وہ نکتہ چینیاں، باریکیاں گھیڑی گئیں اور وہ مسائل فلسفیہ اور دلائلِ منطقیہ لائی گئیں کہ اس میں اُس صفائی و سدھاوٹ اور سادہ پن کا مطلق اثر نہیں رہا۔ مجبوری لوگوں کو اصلی احکام

کو جو قرآن و معتمد حدیثوں میں تھے، چھوڑنا پڑا اور زید و عمرو کے بنائے ہوئے اصول کی پیروی کرنی پڑی۔

علم مجلس اور اخلاق اور برتاؤ دوستی کا ایک ایسے طریقہ پر پڑ گیا ہے، جو نفاق سے بھی بدتر ہے۔ اخلاق صرف منہ پر میٹھی میٹھی باتیں بنانے اور اوپری تپاک جتانے کا نام ہے۔ آپس میں دو شخص ایسی محبت اور دلسوزی کی باتیں کرتے ہیں کہ دیکھنے سننے والے ان دونوں کو یک مغز دو پوست سمجھتے ہیں۔ مگر جب اُن کے دل کو دیکھو تو یک پوست دو مغز سے بے میل ہیں۔ صرف مکاری اور ظاہرداری کا نام اخلاق رہ گیا ہے۔ اور بے ایمانی و دغابازی کا نام ہشیاری ——!

ظاہر ہے کہ سرسید کے سامنے جامع اور ہمہ گیر اصلاح کا کام تھا۔ سب سے پہلی ضرورت اس کی تھی کہ اُن کا نقطۂ نظر صحت کے اور وضاحت کے ساتھ لوگوں کے سامنے آسکے تاکہ وہ جانچ پرکھ کر اس کو قبول کر سکیں۔ سرسید نے بڑی قوت و بڑی خوبی سے اس اہم اور روح فرسا کام کو انجام دیا ہے۔ مقالات پڑھنے سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ سلف طریقوں سے ناظرین کو اپنا نقطۂ نظر سمجھاتے اور تسکین بخش انداز میں اپنی بات منوانے کے لئے قلم اُٹھاتے ہیں۔ سرسید نے نہ خیالی موضوعات پر لکھا ہے اور نہ جذبات میں گرمی اور وجد انگیز کیفیتیں پیدا

کرنے والے موضوعات اُن کے دائرہ میں آ جاتے ہیں۔ انھوں نے ایسا میدان ہی منتخب کیا ہے جہاں قلم پوری احتیاط، ذہن کی پوری بیداری اور استدلال کی پوری قوت کے ساتھ اٹھایا جاتا ہے یہ کھلی ہوئی بات ہے کہ وعظ و نصیحت کتنے ہی حقائق سے لبریز کیوں نہ ہو اور ان کی افادیت کتنی ہی اعلیٰ معیار کی کیوں نہ ہو، ذکر جام و مینا کے مقابلے میں بہر حال اُن کے بیان میں خشکی ہی رہے گی۔ اور سرسید نے تو پھوڑوں اور ناسوروں کو نشتروں سے دست و گریبان کیا ہے۔ یہی بہت بڑا کمال ہے کہ یہ نشتر زنی و جراحی ایک مشاق فن سرجن کی طرح انجام دی گئی ہے جو نہ مریض کی کراہوں سے مشتعل ہوتا ہے اور نہ تیمارداروں کی آہ و بکا سے پریشان و بدحواس!

جیسا کہ پہلے بتایا جا چکا ہے سرسید کی مقالہ نویسی کا دائرہ بہت وسیع ہے۔ مسائل علوم و فنون مذہبی مباحث، سماج کی خرابی اور ترقی کے سوالات تعلیم کی ضرورت غرض زندگی کا کوئی شعبہ نہیں ہے جو ان کے دائرے میں نہ آ جاتا ہو۔

مثال کے طور پر چند عنوانات ہی پر نظر کرنے سے اُن کو دائرہ فکر کی وسعت کا اندازہ ہو سکتا ہے۔ تہذیب۔ ملک اور اُس کی گورنمنٹ، خیر دائم، آزادی رائے، تعصب، عورتوں کے حقوق

# ۱- طالب علموں کے نام ایک خط

میرے عزیزو! تم نے اس منزلِ ہستی میں قدم رکھا ہے اور
میں بہت سے مرحلے طے کر چکا ہوں۔ زندگی کی پُرفضا اور پُربہار
پہاڑی پر چڑھ کر اس کے عجائبات اور غرائبات کو ایک نظر
سے دیکھ کر مایوس قدموں اور حسرت بھرے دل سے نشیب
کی طرف اُتر رہا ہوں۔ اور زیادہ افسوس میرا اس سبب
سے ہے کہ عمر کی پہاڑی کی سیر کرتے وقت جو اوزار مجھے قدرت
نے عنایت کئے تھے اُن کو میں اپنی نادانی اور گمراہی سے مناسب
طور پر استعمال میں نہ لا سکا، پہاڑی کی ابتدائی منزل سے اس
کی بلند چوٹی تک جا بجا چمن لہرا رہے تھے۔ مرادوں اور آرزوؤں
کے گل ہر طرف کھل رہے تھے اور بلا استثنا ہر ایک منزل
میں خوشی اور امید کے خوشنما درخت خوشگوار پھولوں سے جھکے
ہوئے نظر آتے تھے اور ایک عجیب راحت بخش نسیم ہر ایک
چیز اور ہر ایک مقام میں تازگی اور شگفتگی بخشتی دکھائی دیتی
تھی، قصہ کوتاہ ہر ایک جگہ خوشی و انبساط کے سامان تھے۔
اذنِ عام تھا کہ مسافر جس طرح استعمال کرے۔ کسی طرح کی
روک ٹوک نہ تھی ان سے فائدہ اٹھانا محض مسافر کی عقل اور
خواہش پر منحصر تھا مگر حقیقت کہیں اس فرحت ناک منزل سے

آنکھیں بند کئے چلا آیا میں یہی سمجھتا رہا کہ یہ فضا اور یہ بہار اسی طرح چلی جائے گی اور یہ پُر لطف اور مسرت ناک سماں منزل کے آخری حصہ تک ختم نہ ہوگا۔ مگر یہ میری کیسی غلطی تھی، اب کے عمر کے آخری مقام پر کھڑا ہو کر پچھلی طے کی ہوئی منزل پر نظر ڈالتا ہوں تو سوائے حسرت اور افسوس کے کچھ حاصل نہیں ہوتا عمر کا جو نہایت پُر فضا اور پُر جوش حصہ تھا وہ گذر گیا۔ آگے کی طرف جو نظر ڈالتا ہوں تو سارے منظر وادی پُر خار معلوم ہوتے ہیں اور ایسی اونچی چڑھائی نظر آتی ہے کہ جس کا کامیابی کے ساتھ طے کرنا ایک موہوم سی اُمید ہے۔ سامنے کے منظر کی ڈراؤنی صورت اور طے کردہ منزل کی خوبصورتی اور بے نیل مرام چھوڑ آنے کے خیالات میرے دماغ کو ایسا پراگندہ کرتے ہیں کہ رہی سہی طاقت بھی سلب ہوتی معلوم ہوتی ہے۔

اے عزیزو! یہ مایوسی مجھے کیوں حاصل ہوئی اور کیوں میں حسب مراد دنیا سے بہرہ ور نہ ہوا؟ صرف اس سبب سے کہ میں نے وقت کی قدر نہ جانی۔ ابتدائے عمر میں جب کہ میں کچھ کر سکتا تھا اور اپنی بہبودی کی بنیاد قائم کر سکتا تھا میں نے کچھ نہیں کیا۔ بدقسمتی سے کوئی رہبر یا ہادی ایسا نہ ملا جو مجھے سیدھے رستے پر ڈالتا۔ کوئی مربی یا محسن ایسا نصیب نہ ہوا جو بہرے

افعال و اعمال کو مناسب سمت کی طرف رجوع کرنے کی کوشش کرتا۔ اپنی ہی مرضی اور اپنی عقل سے کسی کامل رہبر کے پاس بغیر اپنی کشتی کو کھیتا رہا یہاں تک کہ ایک خطرناک چٹان پر آ کر بحرِ ہستی کی بے انتہا سطح پر جو نظر ڈالتا ہوں تو دیکھتا ہوں جن لوگوں نے دانشمندی اور قاعدے کی پابندی سے کام لیا اور وقت کو بیش بہا سرمایہ سمجھا۔ وہ کیسے خوش و خرم بامراد بحرِ ہستی سے عبور کر رہے ہیں، یوں تو کون سی چیز تھی جو وقت کی پرواز اور اس سے مستفید ہونے کی ضرورت نہ جتاتی۔ مگر میں ہی نادانی سے اس کا ایما نہ سمجھا۔ سالہا سال سورج صبح سے نکل کر اس نیلگوں چھت پر اپنا معمولی دورہ کرتا ہوا مغرب میں جا ڈوبا۔ مگر میں یوں ہی کاہلی سے بیٹھا ہوا اس کے منہ کو تکتا رہا۔ اس کے قاعدے کی پابندی سے ذرا بھی سبق نہ لیا۔ چاند ہلال اور بدر ہو کر اپنے مقرر وقتوں پر ظاہر ہوتا رہا مگر مجھے اس کے نمونہ سے نصیحت حاصل نہ ہوئی۔ بہار اپنے معمولی وقتوں پر آئی اور عالمیوں کے واسطے خوانِ الوانِ نعمت بچھا کر چلی گئی۔ مگر حیف میں یہ نہ سمجھا کہ یہ میری ہی عمر کے ایک سال چلے جانے کا اشارہ کرتی ہے۔ کالے کالے مست بادل اپنے وقت پر آئے اور برس کے چلے گئے۔ بجلی نے آب و تاب کے ساتھ میری مندی ہوئی آنکھوں کو کھولنا چاہا۔ مگر صد افسوس

میرے خفتہ دل نے بیداری حاصل نہ کی۔ رعد نے نہایت زور شور سے
کڑک کڑک کر میرے کانوں کو کھولنا چاہا۔ مگر میرے کان پر جوں تک نہ چلی۔
ہوا تیز اور تند ٹھنڈی اور گرم سب قسم کی چلتی رہی مگر مجھے ذرا بھی ہوشیاری
نہ ہوئی۔ گھڑی ہر وقت میری جیب میں رہی اور مجھے اپنی عمر کی روانگی سے ہر منٹ اور ہر سکنڈ
وقت کی چوری سے خبر دیتی رہی۔ مگر میں نہ سمجھا کہ یہ در اصل
میری عمر رواں کے پاؤں کی آہٹ ہے۔ ہزاروں دفعہ جیب
سے نکال کر دیکھا۔ کبھی چھ بجے کبھی دس بجے کبھی بارہ بجے۔ مگر
حیف میں نہ سمجھا کہ یہ اپنی ہی عمر رفتہ کے نقش پا ہیں۔ ذوق کا
سچا اور پر فلسفہ شعر پڑھا مگر غور نہ کیا ؎

عزیزو اس کو نہ گھڑیال کی صدا سمجھو
یہ عمر رفتہ کی اپنے صدائے پا سمجھو

بہت دفعہ ریلوے اسٹیشن پر گیا ٹرین کو جانے کے لئے
تیار دیکھا، مسافر گٹھری باندھے سوار ہونے کے لئے تیاری
کر رہے ہیں اور بہت سے اپنی منزل مقصود پر پہنچنے کے
لئے خوشیاں منا رہے ہیں۔ اسنے میں انجن نے سیٹی دی
اور گھنٹی ٹن ٹن کر کے ریل یہ جا وہ جا۔ اب دیکھا تو نہ وہ ٹرین
ہے نہ وہ رونق، اسٹیشن پر ایک پژمردگی اور اداسی کا عالم۔
اس انقلاب سے میرے دل میں ایک خفیہ چوٹ لگی۔ مگر حیف
یہ نہ سمجھا کہ یہ ٹرین زندگی کی رفتار سے خبر دیتی ہے۔ جو لوگ

کہ سوار ہوئے ہیں وہ مسافر ملک عدم ہیں اور جو آتے ہیں وہ واردانِ ملک ہستی ہیں اب جب کہ سمجھ آئی اور تجربہ ہوا تو وہ زمانہ نہ رہا نہ وہ طاقت رہی اب جب کہ کسی اسکول یا کالج کی عمارت کے پاس سے گزرتا ہوں اور طالب علموں کے پڑھنے کی آواز میرے کان میں پڑتی ہے تو کھڑا ہو جاتا ہوں اور آہ سرد بھر کر کہتا ہوں کہ "افسوس اب میں دوبارہ لڑکا نہیں ہو سکتا۔" کیا اچھا ہو کہ میں اس تجربہ کے ساتھ پھر زندگی کا از سر نو سفر شروع کروں۔

اب کیا ہو سکتا ہے۔ لیکن اے طالب علمو! اور اے میرے ملک کے ہوشیار امیدوارو! میں حسرت کے ساتھ تم سے مخاطب ہوتا ہوں کہ میری تلف شدہ عمر تمہارے رستہ میں نوٹس بورڈ ہو جس پر یہ درج ہو کہ

"خبردار اس طرف خطرہ ہے سنبھل کر چلو"

---

# ۲- علم

جہاں اور بہت سے عجائبات قدرتِ الٰہی ہیں، اُنہی میں سے انسان کے خیالات بھی نہایت عجیب ہیں۔ ہم دیکھتے ہیں کہ ایک قسم کی مخلوقات ایک ہی سا خیال رکھتی ہے جانوروں کی وہ حرکات اور افعال جو جاندار ہونے کے سبب سے ہیں، اور وہ چیز جو محرک ان افعال یا حرکات کی بالواسطہ یا بلاواسطہ ہے، اُس کا کچھ ہی نام رکھو، مگر وہ وہی چیز ہے، جس کو انسانی حالت میں خیال کہتے ہیں۔

تمام افعال اور حرکات جانوروں کی بلاشبہ ارادی ہیں، اور کچھ شک نہیں کہ وہ متحرک بالارادہ ہیں، اُن کی تمام حرکتوں کا باعث "بالواسطہ یا بلاواسطہ" ایک خیال جلب منفعت مادی، جیسے غذا اور مسکن وغیرہ، یا غیر مادی، جیسے فرحت و انبساط اور بشاشت، یا خیال دفع مضرت مادی وغیر مادی کا ہوتا ہے، ہم نہیں پاتے کہ انسان میں اور کوئی چیز اس سے زیادہ ہے۔ بلاشبہ اتنا فرق پاتے ہیں کہ جانوروں میں وہ خیالات محدود، اور انسان میں نامحدود ہیں۔

مگر تعجب تو ہم کو اس بات سے ہوتا ہے کہ ہر گاہ ایک قسم کے جانوروں میں ایک ہی سے خیالات ہیں اور اُن پر وہ سب

ایک ہی سا یقین کامل رکھتے ہیں، تو تمام انسان بھی باوجود یکہ ایک قسم کے جاندار ہیں، ایک سے خیالات اور ایک ہی سا یقین کیوں نہیں رکھتے ہیں!

کبھی یہ سمجھ میں آتا ہے کہ جانوروں کے خیالات محدود ہونے کے سبب متفق ہیں، اور انسان کے خیالات میں نامحدود ہونے کے سبب وہ صفت نہیں ہے۔ مگر یہ بات تسلیم نہیں کی جا سکتی، اس لئے کہ نامحدود ہونے کے لئے مختلف ہونا ضروری نہیں ہے۔ پس انسانوں کے خیالات سے جہاں تک ہم کو واقفیت ہوئی، اسی قدر عجائبات قدرت الٰہی سے ہم کو زیادہ واقفیت ہوتی ہے اور ان خیالات کا صحیح ہونا یا غیر صحیح ہونا ہمارے اس فائدے میں کچھ نقصان نہیں پہنچاتا، بلکہ در صورت مختلف ہونے کے اور بھی زیادہ فائدہ دیتا ہے۔ اس لئے ہم اپنے اس آرٹیکل میں ایک انسان کے خیالات بیان کرتے ہیں جن کو وہ اس طرح پر لکھتا ہے:

"مجھکو خیال آیا کہ جس قدر اور جانوروں کو کرنا ہے، اتنا ہی مجھکو بھی کرنا ہے" یا اس سے زیادہ کرنا ہے۔ مگر میرے خیال میں یہ آیا کہ انسان کے سوا تمام جاندار مخلوقات کے لئے جن چیزوں کی ضرورت ہے، ان کے بنانے والے کاریگر نے سب کچھ ان کے ساتھ بنا دی ہیں، ان کو ان چیزوں کے بہم پہونچانے یا پیدا کرنے کی حاجت نہیں ہے۔ تمام

جانوروں کی خوراک بغیر ان کی سعی و تدبیر کے پیدا ہوتی
ہے۔ سرد ملک کے جانوروں کے لئے نہایت عمدہ پشمینہ
کا گرم لباس ان کے بدنوں پر پیدا کیا ہے۔ بہت جانوروں
کے لئے سردی سے بچنے کا بال اون کوٹ انہی کے بدنوں پر سیا
ہے۔ گرم ملک کے جانوروں کے لئے انہی آب و ہوا کے
مناسب ان کا جامہ قطع کیا ہے۔ مگر انسان کے لئے کچھ
نہیں کیا، جس سے معلوم ہوتا ہے کہ اس کو جو سب کچھ خود کرنا
ہے۔

پھر میں نے خیال کیا کہ حیوان اپنے کاموں کے کرنے
کے لئے کسی سے کچھ سیکھنے یا تعلیم پانے کے محتاج نہیں ہوتے
خود بخود سیکھے سکھائے ہی پیدا ہوتے ہیں، شہد کی مکھی کو رس
چوسنے کے لئے عمدہ قسم کے پھولوں کی شناخت کوئی نہیں بتاتا
اور اپنے گھروں کو ایسی عمدہ تقسیم سے بنانا جس میں ایک
مہندس بھی حیران ہو جاوے کوئی نہیں پڑھاتا۔ بئے کو
ایسا عمدہ اور محفوظ گھونسلا بنانا کوئی نہیں سکھاتا۔ مگر انسان
کو بغیر سیکھے کچھ بھی نہیں آتا۔

پھر میں نے خیال کیا کہ حیوان کے کام خواہ افعالِ جوارح
سے ہوں یا دوسری قسم سے، اور خواہ وہ از خود ان کو آتے
ہوں، یا تعلیم سے، نہایت محدود ہیں۔ مگر انسان کے ہر قسم کے

کام نامحدود ہیں۔ ان سب باتوں سے میں نے خیال کیا کہ انسان کو اور جانوروں سے بہت کچھ زیادہ کرنا ہے۔

پھر میں نے خیال کیا کہ ایسے بڑے کاریگر نے جو انسان کو اور جانوروں سے بھی زیادہ درندہ بنایا ہے، اور طرح طرح کی مشکلات میں ڈالا ہے، تو کیا چیز اس کو دی ہے، جس سے وہ یہ سب چیزیں کر سکتا ہے، اور تمام مشکلوں پر فتح پا سکتا ہے؟ اتنے میں میرا دل بول اٹھا کہ "عقل!"

میں یہ بات سنکر سوچ میں گیا کہ کیا یہ بات سچ ہے؟ مگر میں نے خیال کیا کہ عقل سے تو یہ کام نہیں نکل سکتا۔ نہ تو وہ خود یہ کام نکال سکتی ہے، اور نہ اس کے بغیر یہ مشکل حل ہو سکتی ہے۔ یہ تو کسی دوسری چیز کے حاصل کرنے کو بطور آلہ کے ہے، جیسے کہ سونا چاندی ہماری بھوک نہیں کھو سکتا، مگر اس چیز کو ہم پہونچا دیتا ہے، جو ہماری بھوک کھو دیتی ہے۔ بہت سی تلاش اور جستجو میں نے کی، اور خیال دوڑایا کہ وہ کیا چیز ہے، جس کے حاصل کرنے کے لئے عقل بھی صرف آلہ ہے، تو خیال میں آیا کہ وہ چیز "علم" ہے جس کے معنی دانستن (جاننا) ہیں۔ تب میں سمجھا کہ مجھ کو اور جانوروں سے زیادہ جو کچھ کرنا ہے، وہ صرف تمام باتوں کی اصلیت دریافت کرنا ہے۔

## ۳- ترقی علم انشا

جہاں تک ہم سے ہو سکا ہم نے اُردو زبان کے علم ادب کی ترقی میں اپنے ان ناچیز پرچوں کے ذریعہ سے کوشش کی۔ مضمون کے ادا کا ایک سیدھا طریقہ اختیار کیا۔ جہاں تک ہماری کج مج زبان نے یاری دی الفاظ کی درستی، بول چال کی صفائی پر کوشش کی۔ رنگینیِ عبارت سے جو تشبیہات اور استعارات خیالی سے بھری ہوتی ہے اور جس کی شوکت صرف لفظوں ہی لفظوں میں رہتی ہے اور دل پر اس کا کچھ اثر نہیں ہوتا پرہیز کیا۔ تک بندی سے جو اس زمانہ میں مقفّٰی عبارت کہلاتی تھی ہاتھ اُٹھایا۔ جہاں تک ہو سکا، سادگیِ عبارت پر توجہ کی۔ اس میں کوشش کی کہ جو کچھ لطف ہو وہ صرف مضمون کے ادا میں ہو۔ جو اپنے دل میں ہو وہی دوسرے کے دل میں پڑے تاکہ دل سے نکلے اور دل میں بیٹھے۔ ہم کچھ نہیں کہہ سکتے کہ ہماری یہ کوشش کہاں تک کارگر ہوئی اور ہمارے ہم وطنوں نے اس کو کس قدر پسند کیا۔ مگر اتنی بات ضرور دیکھتے ہیں کہ لوگوں کے خیالات میں ضرور تبدیلی آگئی ہے اور اس کی طرف لوگ متوجہ بھی معلوم ہوتے ہیں۔ اخباروں کی عبارتیں نہایت عمدہ اور صاف ہوتی جاتی ہیں۔ وہ پہلا ناپسند طریقہ ادائے مضمون

کا بالکل چھوٹتا جاتا ہے۔ بھاری بھاری لفظوں اور موٹے موٹے فقروں سے اردو زبان کا خون نہیں کیا جاتا۔ صفائی اور سادگی روز بروز عبارتوں میں بڑھتی جاتی ہے۔ خیالات بھی بالکل بدلے ہوئے ہیں۔ بہت کم اخبار ایسے ہوں گے جن میں ہر ہفتہ کوئی نہ کوئی آرٹیکل عمدہ دلنشیں عبارت میں کسی نہ کسی مضمون پر نہ لکھا جاتا ہو۔ صرف اس بات کی کمی ہے کہ وہ سامان ہمارے پاس موجود نہیں ہے جس سے ہمارے معلومات زیادہ ہوں اور ہمارے خیالات کچھ درست ہوں۔ جو مضمون ہم لکھنا چاہیں ان کے ماخذ اور ان کے حالات اور جو بحثیں کہ ان پر ہو چکی ہیں اور جو امور ان کی نسبت متحقق ہو چکے ہیں ان سے آگاہی ہو۔ اور یہی سبب ہے کہ بعض دفعہ ہماری قوم کے آرٹیکلوں میں غلطی ہو جاتی ہے اور جن امور کا تصفیہ ہو چکا ہے ان پر کہ پھر سے جاتے ہیں۔ یہ نقص اسی وقت رفع ہوگا جب کہ انواع واقسام علوم و فنون کی کتابیں ہماری زبان میں موجود ہوں گی اور ہماری قوم کو عموماً ان پر دسترس ہوگی۔ سینٹفک سوسائٹی علی گڑھ نے اس کام کے پورا کرنے کا ارادہ کیا تھا۔ مگر افسوس ہے کہ قوم کو اس طرف توجہ نہیں ہے اور اسی سبب سے اس کا کام ادھورا پڑا ہے۔

کر

سی اردو نے درحقیقت ہماری ملکی زبان میں جان ڈالدی

ہے۔ میر و درد و ظفر نے اردو اشعار میں جو کچھ سحر بیانی کی ہوئی
ہو۔ میر مومن دہلوی نے کوئی کہانی شستہ بول چال میں کہہ دی
ہو، جو اس سے زیادہ فصیح و دلچسپ و بامحاورہ نہ ہو گی جو
ایک پوپلی بڑھیا بچوں کے سلاتے وقت ان کو کہانی سناتی
ہے۔ مضمون نگاری دوسری چیز ہے جو آج تک اردو زبان
میں نہ تھی۔ یہ اسی زمانہ میں پیدا ہوئی اور ابھی نہایت بچپن کی
حالت میں ہے۔ اگر ہماری قوم اس پر متوجہ رہے گی اور اتفاقی
خیالات کو نہ لائے گی جو اب حد سے زیادہ ارزاں ہو گئے
ہیں تو چند روز میں ہماری ملکی تحریریں بھی میکالے و اڈیسن کی سی
ہو جاویں گی۔

بعض لوگوں کو شکایت ہے کہ جو لوگ اس زمانہ میں اردو
لکھتے ہیں وہ انگریزی لفظ اپنی تحریروں میں ملاتے ہیں مگر ان کو
غور کرنا چاہیے کہ زندہ زبان میں ہمیشہ نئے نئے لفظ ملتے اور
بنتے ہیں اور جب کوئی زبان محدود ہو جاتی ہے مردہ کہلاتی
ہے۔ غیر زبان کے الفاظ کو اپنا کر لینا اہل زبان کا کام ہے
مگر ان کا ملا لینا آسان کام نہیں۔ اہل زبان غیر زبان کے لفظ
کو کیسی عمدگی سے ملا لیتے ہیں جیسے تاج گنج کے روضہ میں سنگ مرمر
پر عقیق و یاقوت و زمرد کی پچی کاری ہے بے شک وہ دوسرا
پتھر ہے مگر ایسا وصل ہوا ہے کہ غور سے دیکھنے پر بھی اوپر سے

جڑا ہوا نہیں معلوم ہوتا - اسی میں سے پیدا ہوا معلوم ہوتا ہے
یہ بات اہل زبان کے سوا دوسرے سے نہیں ہو سکتی اور نہ
سب اہل زبان سے، بلکہ صرف اس سے جسے خدا نے ایسا ملکہ
دیا ہو۔

یہ بات بھی غور کرنی چاہئے کہ اہل زبان کے لفظوں کے
لینے کی کیوں ضرورت پڑتی ہے۔ اس کے متعدد اسباب
ہوتے ہیں - ایک مورخ جو کسی ملک کی تاریخ لکھتا ہے اس کو
ضرور ہوتا ہے کہ اس ملک کے تاریخی الفاظ یعنی جو تاریخ سے
متعلق ہیں اور ملکوں کی تقسیم اور مناصب اسی ملک کی زبان
میں قائم رکھے کیوں کہ اگر ان کے لئے اپنی زبان کے الفاظ
اور اصطلاح بدل دے تو وہ تاریخ نہایت نکمی اور غیر مفید
ہو جاوے گی۔ ٹوٹس ہیں جو تاریخیں غیر ملکوں کی عربی زبان میں
ترجمہ تحقیق تصنیف ہوئی ہیں۔ ان کو دیکھو کہ کس قدر غیر زبان کے
الفاظ معرب وغیر معرب ان میں شامل ہیں۔ عربی اخبار الجوائب
کو دیکھو اس کا کیا حال ہے۔ قرآن مجید کو پڑھو اور دیکھو اس
میں کس قدر الفاظ دوسری زبانوں کے داخل ہیں۔ اگر عربی
کے علم ادب اور علوم و فنون میں الفاظ جدیدہ شامل ہونے
بند ہو جاتے تو وہ زبان بھی مثل عبرانی و سنسکرت و ژند کے
مردہ زبان ہو جاتی۔

علوم و فنون پر کتابیں لکھنے والا بعض دفعہ مجبور ہوتا ہے
کہ جس زبان سے اس علم کو لیا ہے اسی زبان کے بعض الفاظ و
مصطلحات بدستور قائم رکھے۔ دیکھو یونانی زبان سے جو علم طب
عربی میں ترجمہ ہوا کس قدر یونانی الفاظ اس میں شامل ہیں۔ اگر
کسی کو لیشر غس نہ ہو تو ضرور اس کو تسلیم کرے گا۔ عربی زبان
سے کمسٹری انگریزی میں گئی۔ آج تک بہت سے عربی لفظ انگریزی
زبان کی کمسٹری میں شامل ہیں۔

پوچھو کہ اس مقام پر میں نے کیوں لفظ کمسٹری بولا اور کیمیا
کا لفظ جس سے خود انگریزوں نے لفظ کمسٹری بنایا ہے کیوں
نہ بولا۔ اس کا سبب یہ ہے کہ ہم لوگوں میں کیمیا کے لفظ کے
ساتھ چاندی سونا بنانے کا خیال پیدا ہوتا ہے جو ایک محض غلط
خیال ہے۔ اب وہ شخص جو اپنی قوم کی ہمدردی رکھتا ہے اور
ان غلط خیالات کو مٹانا چاہتا ہے کسی جگہ کمسٹری اور کسی جگہ
کیمیا کا لفظ بول جاتا ہے تاکہ کمسٹری کا لفظ اس غلط خیال کو نہ
آنے دے اور کیمیا کا لفظ کمسٹری اور کیمیا کے ایک ہونے کا
خیال نہ پیدا کرے۔

لٹریچر یعنی علم ادب اہل زبان کے لئے نہایت وسیع جولانگاہ
ہے۔ اس میں وہ اپنی طبیعت کا زور دکھلاتا ہے۔ اسی کے
ذریعہ سے وہ اپنے دل کی بات دوسرے کے دل میں ڈالتا

ہے۔ اپنی شستہ تقریر اور مناسب الفاظ سے لوگوں کے دلوں
کو جس بات پر چاہتا ہے ابھارتا ہے ان ہی لفظوں سے کبھی
ہنسا دیتا ہے اور کبھی رُلا دیتا ہے۔ پرانے دقیانوسی خیالوں
کو مٹاتا ہے اور نئے نئے خیالات دلوں میں ڈالتا ہے۔ کبھی
واحد کے بدلے جمع اور جمع کے بدلے واحد کے صیغے بولتا ہے
کبھی حاضر کو غائب اور غائب کو حاضر کہہ دیتا ہے۔ کبھی ترکیب
جملہ کی دوسری زبان کی ترکیب پر گھڑ دیتا ہے۔ اور اس سب
میں ایک لطف اور ایک قسم کا مزہ رکھتا جاتا ہے۔ اگر وہی
چال وہ چلے جو اہل زبان نہیں ہے تو سینکڑوں ٹھوکریں کھاتا ہے
یہ مطلب نہیں ہے کہ اہل زبان جو کہے سو صحیح ہے اور غیر اہل زبان
وہ چال چلے تو غلط ہے۔ نہیں درحقیقت اس کا کہنا صحیح اور اس
کا بولنا غلط ہوتا ہے اور اہل زبان ہی اس میں تمیز کر سکتا ہے۔

دوسری زبان کے لفظوں کو اپنی زبان میں لانا کبھی عبارت
کا لطف بڑھانے کے لئے ہوتا ہے کبھی اپنی زبان کو وسعت دینا
اور نئے لفظوں کو اس میں داخل کرنا مقصود ہوتا ہے۔ کبھی
سامعین کو مطلب کی طرف زیادہ متوجہ کرنے کے لئے بولا جاتا
ہے۔ کبھی اس مطلب کی عظمت جتانے کو کہا جاتا ہے جو عظمت
اس مرادف لفظ سے جو اسی زبان میں مستعمل ہے دل میں نہیں
بیٹھتی۔ مثلاً بعضے اہل زبان تحریر و تقریر میں مناسب موقع پر جس

کی مناسبت کو اہل زبان ہی جان سکتے ہیں جنٹلمین کا لفظ بولتے ہیں۔ اگر وہ اس کی جگہ شریف یا شریفوں کا لفظ بولیں تو اس لفظ یا مطلب کی عظمت خاک میں مل جاتی ہے۔ اس لئے کہ ہماری زبان اور عام استعمال میں لفظ شریف کا ذلیل ہو گیا ہے۔ اس سے بجز اس خیال کے کہ اس کی حسب و نسب میں کچھ نقصان نہیں ہے۔ شیخ سید۔ مغل۔ پٹھان ہے اور کوئی خیال پیدا نہیں ہوتا مگر اس لفظ کے بولنے والا اس خیال سے زیادہ تر وسیع اور اعلیٰ خیال دل میں بٹھانا چاہتا ہے۔ وہ اس لفظ سے ایسا شخص بتانا چاہتا ہے جو رذیل آدمیوں کی بہ نسبت خاندان میں، تعلیم میں، حیثیت میں اطوار میں افضل ہو۔ اس کی تعلیم و تربیت اس کا چال چلن اچھا ہو۔ نیک اور خوش اخلاق ہو۔ وہ ہر بات میں جو اس سے متعلق ہو حلیم ہو۔ چال چلن میں حوصلہ و فراخی میں خواہش اور ارادہ میں حلیم ہو۔ ایسا ہونا تعلیم سے شروع ہوتا ہے اور پڑھنے کو گنا اور نیک صحبت میں بیٹھنا اس کو پورا کرتا ہے۔ اگرچہ شریف کے بھی یہی معنی ہونے چاہئیں مگر چونکہ اس کا استعمال ایک خاص بات پر ہو گیا ہے تو یہ پورا پورا خیال اس لفظ سے دل میں نہیں آتا۔ پس ایک مہذب قوم اپنی زبان ان خیالوں کو دل میں ڈالنے کے لئے اپنی زبان کو وسعت دیتا ہے اور دوسری زبان کا نیا لفظ اپنی زبان میں ملاتا ہے تاکہ نئے لفظ کے ساتھ

نیا خیال دل میں پیدا ہو۔ یہی حال اس قسم کے اور لفظوں کا
اگر ہم ان سب کی تفصیل لکھیں تو ہمارا یہ آرٹیکل لغت یا اصطلا
کی ایک کتاب ہو جاوے۔ اسی نمونہ سے ہمارے ہم وطن خیا
کر سکیں گے کہ ہماری قوم کو اپنی زبان کی نسبت بھی کیا کیا
ہے۔ اور ان لغو خیالات کو چھوڑیں گے کہ وہ شخص تو انگریزیت
بھرتا ہے۔ انگریزی ہی لفظ بولتا ہے۔ اپنی واقفیت کا ر
انگریزوں کی جتاتا ہے۔ کیوں کہ کسی جنٹلمین کو ایسے ذلیل خیال
کسی جنٹلمین کی نسبت کرنے زیبا نہیں۔

---

## ۴۔ تعلیم

میں سمجھتا ہوں کہ انسان کی روح بغیر تعلیم کے کھنگرے سنگ م
کے پہاڑ کی مانند ہے کہ جب تک سنگ تراش اس میں ہاتھ
نہیں لگاتا، اس کا دھندلا اور کھردرا پن دور نہیں کرتا، اس کو
خراش تراش کر سڈول نہیں بناتا، اس کو پالش اور جلا سے
آراستہ نہیں کرتا، اسی وقت تک اس کے جوہر اسی پر چھپے رہتے
ہیں، اور اس کی خوشنما تراشیں اور دلربا رنگتیں اور خوبصورت
بیل بوٹے ظاہر نہیں ہوتے۔ یہی حال انسان کی روح کا ہے۔
انسان کا دل کیسا ہی نیک ہو، مگر جب تک اس پر عمدہ تعلیم کا

اثر نہیں ہوتا، اس وقت تک ہر ایک نیکی اور ہر ایک قسم
کے کمال کی خوبیاں جو اس میں چھپی ہوئی ہیں، اور جو بغیر اس
قسم کی مدد کے نمود نہیں ہو سکتیں، ظاہر نہیں ہوتیں۔
ارسطو نے تعلیم کے اثر کو مجسم مورتوں کے بنانے کی تشبیہ
میں نہایت خوبصورتی سے بیان کیا ہے۔ وہ کہتا ہے کہ موہنی
مورت ایک پتھر کے ڈھوکے میں چھپی ہوئی ہوتی ہے، مگر مورت
بنانے کا ہنر صرف فضول چیزوں کو اس میں سے گھڑ دیتا ہے
مورت تو پتھر ہی میں ہوتی ہے، مگر آذر صرف اس کو نمود کر دیتا
ہے، جو نسبت کہ مورت گھڑنے والے کو اس پتھر کے ڈھوکے
سے ہے، وہی نسبت تعلیم کو انسان کی روح سے ہے۔
بڑے بڑے حکیم اور عالم، ولی و ابدال، نیک و عقلمند، بہادر
و نامور، ایک گنوار آدمی کی سی صورت میں چھپے ہوئے ہوتے
ہیں، مگر ان کی یہ تمام خوبیاں عمدہ تعلیم کے ذریعے سے ظاہر ہوتی
ہیں۔ جب میں جاہل اور وحشی قوموں کے حالات پڑھتا ہوں،
تو ان نیکیوں سے جو ان میں ہیں مگر ناشائستہ، اور اس دلیری
اور جرأت سے جو ان میں ہے، مگر خوفناک، اور اس استقلال
سے جو ان میں ہے مگر بے ڈھنگا، اور اس دانائی اور عقلمندی سے
جو ان میں ہے مگر جانوروں کے سے مکر و فریب سے ملی ہوئی،
اور اس صبر و قناعت سے جو ان میں ہے، اور گویا ناامیدیاں

ہی ان کی امیدیں ہیں، نہایت خوش ہوتا ہوں، سچ ہے کہ انسان کے دل کے جوش مختلف طرح پر کام کرتے ہیں، اور جس قدر علم و فن عقل کی ہدایت ان کو ہوتی ہے، اور جس قدر کہ عقل ان جوشوں کو درست کرتی ہے، اسی قدر مختلف طور پر ان سے کام ہوتے ہیں۔

امریکہ کے حبشی غلاموں کا جب یہ حال سنتے ہیں کہ اپنے آقا کے مرنے پر، یا ایک کام سے پھر کر دوسرے کام کئے جانے پر، جنگلوں کے درختوں میں لٹک کر اپنی جان دے دیتے ہیں، یا ایک ہندو عورت اپنے خاوند کی لاش کے ساتھ زندہ جل کر ستی ہو جاتی ہے، تو کون شخص ہے جو اُن کی وفاداری اور محبت کی تعریف نہ کرے گا، گو کہ کیسے ہی ناشائستہ اور نامہذب طور سے ظاہر ہوتی ہے۔ اس قسم کی اور وحشی قوموں کے دلوں میں بھی نہایت عمدہ عمدہ باتیں پائی جاتی ہیں، گو وہ وحشی پنے کی حالت میں کیوں نہ ہوں۔ لیکن اگر اُن کی مناسب طور سے اور عمدہ تعلیم سے درستی کی جاوے، تو وہی وحشیانہ نیکیاں کس قدر ترقی پا سکتی ہیں، اور کیسے عمدہ کام اور مہذب و شائستہ نیکیاں ان سے پیدا ہو سکتی ہیں!

مجھ کو اسی بات کا رنج ہے کہ میں اپنی قوم میں ہزاروں نیکیاں دیکھتا ہوں، پر ناشائستہ، اُن میں نہایت دلیری اور جرأت پاتا

ہوں، پُر خوفناک، ان میں نہایت قوی استقلال دیکھتا ہوں، پر بے ڈھنگا، ان کو نہایت دانا اور عقلمند پاتا ہوں، پر اکثر مکر و فریب اور زور سے ملے ہوئے، اُن میں صبر و قناعت بھی اعلیٰ درجہ کی ہے، مگر غیر مفید اور بے موقع، بس میرا دل جلتا ہے اور یہی خیال کرتا ہوں کہ اگر یہی ان کی عمدہ صفتیں عمدہ تعلیم و تربیت سے آراستہ ہو جاویں، تو دین و دنیا دونوں کے لئے کیسی کچھ مفید ہوں۔

---

تعلیم سے ہماری مراد، موافق عرف عام کے، لکھنا پڑھنا سیکھنے سے ہے، ہر زمانہ میں لاکھوں کروڑوں آدمی مختلف مقاصد سے لکھنا پڑھنا سیکھتے رہے ہیں۔

عام مقصد، جس کے سبب سے تعلیم پر توجہ ہوتی ہے، خواہ تعلیم پانے والے خود اس پر متوجہ ہوں یا اطفال کے مربیوں نے اطفال کی تعلیم پر توجہ کی ہو، یہ ہے کہ ان کے ذہن میں یہ بات سمائی ہوئی ہوتی ہے کہ ایک جاہل کندہ ناتراش سے لکھا پڑھا آدمی زیادہ بہتر ہوتا ہے، اور وہ تعلیم جس درجہ کی ہوتی ہو زندگی کے کاروبار میں اس کے لیے نہایت مفید اور کار آمد ہوتی ہے۔

ان تعلیم پانے والوں میں لاکھوں آدمی تو ایسے ہوتے ہیں کہ ادنیٰ درجہ تعلیم تک پہونچ کر، اور کچھ متوسط درجہ کی تعلیم تک پہنچ کر رہ جاتے ہیں، اور چند ایسے ہوتے ہیں، کہ متوسط درجہ کی تعلیم سے

آگے بڑھتے ہیں، اور اپنے مذاق کے موافق علم کی شاخوں میں
سے کسی شاخ کی تکمیل پر مائل ہوتے ہیں۔ کوئی شاعر بننا چاہتا ہے
کوئی ادیب، کوئی فلسفہ میں ترقی کرتا ہے، کوئی ریاضیات میں،
اور کوئی دینیات میں، علیٰ ہذا القیاس، مگر ہر ایک کے ساتھ حصول
معاش کا خیال لگا رہتا ہے، اور جو کچھ حاصل کرتا ہے یا کرنا چاہتا
ہے، اس کو ذریعۂ حصولِ معاش ضرور سمجھتا ہے۔
تعلیم بغیر اس کے کہ اس کے حاصل کرنے کے لئے کوئی زبان
اختیار کی جاوے، غیر ممکن ہے۔ جس زمانہ میں جس زبان کا عروج
ہوتا ہے، وہی زبان اس کے لئے اختیار کی جاتی ہے۔ اس زمانہ
کی تعلیم میں، جو بذریعہ انگریزی زبان کے ہوتی ہے، اور اگلے زمانہ
کی تعلیم میں، جو بذریعہ عربی زبان کے ہوتی تھی، یہ فرق ہے کہ اگلے
زمانہ میں تعلیم کا سامان ایسا موجود اور مہیا تھا کہ ہر شخص، ہر علم کی کسی
شاخ میں، یا شاخوں میں، اس زمانہ کے موافق اعلیٰ درجہ کی تعلیم
پاتا اور اس فن کا ماسٹر ہونا چاہیئے، تو ہو سکتا تھا، اور سوسائٹی جو
اس زمانہ میں موجود تھی، اس تعلیم کی مدد کرتی تھی، اور اس پر عمدہ
اخلاقی اثر ڈال کر اس کو اس سوسائٹی کے لائق کر دیتی تھی، اگلے
زمانہ کی سوسائٹی بلحاظ اخلاق اور حسن معاشرت کے ایسی عمدہ
تھی، کہ اس میں کوئی نقص اس زمانہ میں نہیں نکالا جا سکتا تھا، مگر افسوس
ہے کہ زمانہ کے انقلاب کے ساتھ وہ قائم نہ رہی!

اس زمانہ کی تعلیم جو انگریزی زبان کے ذریعہ سے ہندوستان میں ہوتی ہے، اس کے لئے کوئی ایسا سامان نہیں ہے کہ جو شخص کسی علم کی شاخ میں اعلیٰ درجہ کی تعلیم پانا چاہے، تو اعلیٰ درجہ کی تعلیم پاکر اس فن کا ماسٹر ہو سکے۔ ہندوستان میں اعلیٰ التعلیم دینے والی وہ یونیورسٹیاں ہیں جو ہندوستان میں موجود ہیں۔ وہ بلاشبہ بی۔ اے اور ایم۔ اے کی ڈگریاں دیتی ہیں۔ مگر اس تعلیم کو اعلیٰ التعلیم کہنا ہمارے نزدیک محض ناواجب ہے، بلکہ وہ علم کی بعض شاخوں میں اوسط درجہ کی تعلیم ہے اور بعض شاخوں میں ادنیٰ درجہ کی تعلیم کا رتبہ رکھتی ہے۔

ہماری رائے میں اخلاقی تعلیم صرف کتابوں کی تعلیم سے حاصل نہیں ہوتی، بلکہ عمدہ سوسائٹی اس کی تعلیم دیتی ہے، ہندوستان میں جو قدیم سوسائٹی علماء اور نیک خداپرست، رحم دل، نیک خصلت لوگوں سے مرکب تھی، وہ مدت ہوئی کہ مردہ ہو گئی ہے، اور نئی سوسائٹی، جو زمانہ حال کے موافق ہو، اب تک قائم نہیں ہوئی، تکمیل نہیں ہوئی ہے۔

دماغی تعلیم جس کا ہم نے اوپر ذکر کیا، کچھ شبہ نہیں ہے کہ انسان کو انسان اور اس کی عقلی اور دماغی قوتوں کے کامل اور اس کے اخلاق کو عمدہ بنانے میں بہت کچھ مدد کرتی ہے، مگر جب مسئلہ حصول معاش پر نظر کی جاتی ہے، تو لوگ کہتے ہیں کہ یہ یقینی

